کر کے دیجئیے هم اسکے صله میں آپکو یه زمین دینگے - لیکن اب ان کے یه فرائض نہیں رهے - اب اگر ایک کلکٹر یا منسٹر اپنے فرائض انجام نه دے تو اسکی تنخواہ جاری نہیں رہ سکتی - ماڈرن اکویمنٹس ( Modern Equipments ) کی وجه سے آج اتنی ترقی هوئی هے که هم ایک جگه سے دوسری جگه پر فوراً هی جا سکتے هیں- کسی گڑبڑ کی صورت میں فوج بھیج سکتے هیں لیکن قدیم زمانه میں یه نا ممکن تھا - اس لئے صوبه داروں کو فوج بھی رکھنے کی اجازت دی گئی تھی - اسیطرح یه ریوینیو کا بھی معامله تھا - لیکن جب ہمارے پاس اسسمنٹ هوا تو تمام اراضیات کے ساتھ انعام کی اراضیات کابھی اسسمنٹ هوا - اور انعامداروں کے فرائض نکال دئے گئے - لیکن انگریزوں کے زمانے میں وہ اسکو نہیں نکالنا چاهتے تھے اس لئے وہ برٹش سامراج کی ایک پالیسی تھی - انہیں سنه ۱۸۵۷ع کا تجربه تھا - راجه مہاراجاؤں کو دکھ پہنچانے اور پرانے طریقوں کو بدلنے سے انہیں نقصان پہنچنے کا اندیشه تھا - رانی لکشمی کے متبنی کا تصفیه نه کرنے کی وجه سے تمام راجاؤں نے ملکرایک هیجان برپا کیا تھا - اس لئے وہ کافی سبق حاصل کئے تھے - اگر سامراجی حکومت کو رکھنا هے تو اسکے ساتھ هی وسٹڈ انٹرسٹس کو بھی رکھنا پڑیگا - اب سماجی حالات بدل چکے هیں اور یه راٹن ( Rotten ) تصور بھی ختم هونا چاهئے - اب سوال یه هے که هم بھی ایسا هی چاهتے هیں لیکن ٹریژری بنچس کی جانب سے کہا جاتا هے که آرٹیکل ۳۱ آڑے آتا هے - اگر اسکو غور سے پڑھا جائے تو معلوم هوگا - ریوینیو سب سے لیا جاتا هے - اس کا نسٹیٹیوشن میں آرٹیکل ۱۴ بھی هے -

"Equal protection of Law"

کورٹ کے سامنے ایسے نظائر آئے هیں که وہ ریوینیو نه دیں اور اسسمنٹ لیں تو اکوالیٹی نه رهے گی - اس لئے اس کو رائٹ نه تصور کرتے هوئے بلکه پریولیج قرار دیتے هوئے اس کا تصفیه کیا جائے - یعنی انعام ایسا پر مینٹ رائٹ نه تھا جو وراثتاً اسکو ملتا تھا اس لئے وہ پراپرٹی رائٹ نہیں هے - لیکن اس دوران میں در اصل کون مالک تھا - حقیقتاً حکومت اس کی مالک تھی اس وقت یه کنسپشن ( Conception ) تھا که یه حکومت کی اراضیات هیں - اس لئے اس میں رائٹ ٹو پراپرٹی ( Right to property ) نہیں هے - میں مثال دیتا هوں که آرٹیکل ۳۱ میں حکومت پر کونسی پابندی عائد کی گئی هے - سب کلاز (۱) میں اسطرح کی پابندی هے -

"No person shall be deplived of his property save by Law"

یعنی غیر قانونی طور پر کسی شخص کو اپنی جائداد سے محروم نه کیا جائے - قانوناً غیرجائز هو تو لے سکتے هیں - اس لئے سب کلاز ۱ اس کے آڑے نہیں آئے گا - سب کلاز ۲ میں لیجسلیچر پر جو پابندی عائد کی گئی هے وہ اسطرح هے -

"No property, movable or immovable, including any interest in, or in any company owning, any commercial or industrial undertaking, shall be taken possession of or acquired for public purpose.."

"Unless the Law provides for compensation for the property taken possession of or acquired and either fixes the amount of the compensation or specifies the principles on which, and the manner in which, the compensation is to be determined and given".

اگر اس جائداد کو قبضہ میں لینا ہے تو پبلک پرپزس ( Public purposes ) کی صورت میں لے سکتے ہیں۔ آپ تو انکے پاس ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ زمین رکھ رہے ہیں، آپ نہیں لے رہے ہیں پھر بھی آپ انہیں معاوضہ دیتے ہیں . . . .

श्री. गोविंदराव नरसिंगराव मोरे - इंटरेस्ट से क्या प्रिव्हिलेज नहीं होता ?

شری ادھو راؤ پٹیل :— انٹرسٹ یہی ہے کہ ریوینیو نہیں دیگا - یہی پریویلیج ہے - سکشن ۱۴ کے تحت کوئی پریویلیج نہیں رکھا جاسکتا - آپ اس کے لئے عطیات کے قانون کو ریپل کر دیجئے - بمبئی میں اسی چیز کو دور کرنے کے لئے وہاں انعام ابالیش ہوئے - پرسنل انعام کی انہوں نے تعریف کرتے ہوئے بتایا کہ اس میں جاگیرات اراضیات اور نقد عطیات رہینگے - ابالش ہونے کے معنی یہ نہیں ہیں کہ گورنمنٹ میں وسٹ ہونگے - وسٹ ہوتے ہیں تو قبضہ لینے کا مفہوم آجاتا ہے - آپ نے یہاں اس پر غور نہیں کیا - آپ انعامداروں کو سپریم کورٹ میں جانے دیتے - ٹرائیل کے طور پر یہ کرتے - لیکن حکومت جو انعامداروں کی رپریزنٹیٹیو اور محافظ ہے اسنے ایسا کرنا مناسب نہیں سمجھا - وہ تو چاہتی ہے کہ جہاں تک ہوسکے انہیں فائدہ پہنچائے - بمبئی میں معاوضہ کس صورت میں دیا گیا وہ میں آپ کے سامنے رکھتا ہوں - کلاز (۵) کا سب کلاز (۲) یہ ہے

Section 5 (2) (*a*) An Inamdar in respect of the Inam land in his actual possession or in possession of a person holding from him other than an inferior holder, referred to in Clause (*b*) below, or

(*b*) an inferior holder holding Inam land on payment of annual assessment only, shall primarily be liable to the State Government for the payment of land revenue due in respect of such land held by him and shall be entitled to all the rights and shall be liable to all obligations in respect of such land as an occupant under the Code or the rules made thereunder or any other law for the time being in force.

مجھے بمبئی کے قانون کا تجربہ ہے - وہاں میرے رشتہ داروں کے نام انعام ہیں - ایک جگہ سکشن (۶) میں لینڈ ریوینیو نہیں رکھا گیا ہے - لیکن ہم لینڈ ریوینیو کو نکالتے ہیں - سب کلاز ۲ بی میں ایسے رول بنائے ہیں کہ اگر کسی کو رائیٹ ہوتا ہے تو وہ سکس ٹائیمس ریوینیو ( Six times revenue ) خزانہ میں داخل کرتا ہے - اگر حکومت چاہتی تو دوسرے ہاتھ سے کمپنزیشن نکال سکتی تھی جبکہ آپ ان کو

مستقل مالک بنا رہے ھیں - آپ انہیں کیوں مفت میں دیدینے ھیں - آپ نے اس جائداد کا معاوضہ دیا جائداد آپ کی ھوگئی - جب آپ منتقل کر رہے ھیں تو آپ کو قیمت کا تعین کرنے کا اختیار ہے - بمبئی گورنمنٹ نے یہ رکھا کہ ریوینیو کا چھ گونا داخل کریں - آپ اس طرح ۳۱ کو صفائی کے ساتھ اوائیڈ کرسکتے تھے - سکشن ( ٦ ) میں یہ ہے کہ

Section 6. Notwithstanding anything contained in any law, usage, settlement, grant compensation, sanad or order but subject to the provisions of this Act, a sum equal to seven times the amount of cash allowance referred to in section 2 (1) (*e*) (*ii*), if any, due to an Inamdar as personal Inam shall be paid to him as compensation in consideration of the extinguishment of his right to receive such allowance.

حکومت کو اس سے کوئی مفاد حاصل نہیں ہے - مفاد اس معنی میں کہ اس کے سامنے فائیو ایر پلان ہے - اور آپ انہیں کافی معاوضہ ادا کررہے ھیں - ایسی غلط ڈرافٹنگ کی گئی ہے کہ اس کا کل انٹرسٹ تو گورنمنٹ میں وسٹ ھوگا - ڈیپریویشن ( Deprivation ) جو ھوتا ہے وہ دو طریقے سے ھوتا ہے ایک تو ڈسٹرکشن ( Destruction ) اور دوسرے کانفسکیشن ( Confiscation ) آپ گیٹنگ پوزیشن آر ایکویزیشن ( Getting position or acquisition ) نہیں کرتے - انکو جو پریویلیج دیا گیا ہے وہ بند کرتے ھیں - اس لحاظ سے آپ کا پوزیشن اسٹرانگ ( Strong ) تھا - اور آپ سپریم کورٹ میں بھی اسی کو ریپرزنٹ ( Represent ) کرسکتے تھے - لیکن ایسا نہیں کیا جاتا اور کہا جاتا ہے کہ اپوزیشن تو بس حکومت پرچار جس ھی لگاتی ہے - مگر آپ اسپر غور کیجئے - سکشن ( ۳۱ ) کا میں جو انٹر پریٹیشن ( Interpretation ) کررھا ھوں وہ ھوسکتا تھا -

[Shri Anna Rao Ganmukhi (Chairman) in the Chair]

اسکے بعد رلیجس انسٹی ٹیوشنس ( Religious Institution ) کے انعامات بحال رکھنے کی کیا وجہ ہے - ھاں انگریز دور حکومت میں انکا نظریہ یہ تھا کہ یہاں کے لوگوں کے رلیجس معاملات میں دخل نہ دیا جائے کیونکہ یہاں کے لوگ زیادہ مذھبی ھیں اور اگر انکے معاملات میں دخل دیا جائے تو سخت مخالفت ھوگی - اور انہیں برقرار رکھکر وہ اکسپلائیٹیشن ( Exploitation ) کرنا چاھیے تھے - انہوں نے کیا اور وہ واجبی تھا - لیکن آج تو وہ حالت نہیں ہے - رلیجس معاملات پر کئی لیجسلیشنس پاس ھوچکے ھیں - ھندو ویمنس رائیٹ ٹو پراپرٹی ایکٹ ( Hindu Womens Right to Property Act ) ہے ......

مسٹر چیرمن :- انڈومنٹس ایکٹ ہے -

شری ادھو راؤ پٹیل :- ھاں - انہیں کیوں رکھا گیا - اس طرح برقرار رکھنے سے کیا آپ کی سیکولر گورنمنٹ میں مشکلات نہیں پیدا ھونگی - اور پھر دیکھئے کہ ان

انعامات کا کیا حشر ہو رہا ہے ؟ ان سے کیا خدمت ہورہی ہے ۔ میں جانتا ہوں کہ
جو مٹھ پتی ہیں انکا کیا حال ہے ۔ وہاں برائیوں کے اڈے ہیں ۔

بس یہی کہ وہ شادی نہیں کرتے مگر سب کچھ ہوتا ہے ۔بلکہ میں یہاں تک
کہونگا کہ انکی حالت ہندو دھرم کے لئے ایک کلنک ہے ۔ انکا وجود میں بے عزتی
سمجھتا ہوں ۔ لیکن آپ ان کے لئے برقرار رکھتے ہیں ۔ جس انڈومنٹ ایکٹ کا رفرنس دیا
گیا ہے اس میں انہیں ٹیننٹس سے بالا تر رکھے ہیں ۔ ایسے کیسس ہیں کہ مٹھ پتی
کوشش بھی نہیں کرتے تھے آپ اس کا دس گونا ریوینیو رنٹ وصول کرتے ہیں ۔ خیر میں
اس تفصیل میں جانا نہیں چاہتا ۔ میسور میں بھی اسی لئے اس چیز کو سلکٹ کمیٹی کے
تفویض کیا گیا ۔ وقت کی کمی کے لحاظ سے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

*Mr. Chairman*: Only 2 to 3 minutes will be allotted for the hon. Member.

*Shri Devisiugh Chauhan* (Ausa): In view of the time given to other hon. Members, I expect that I would be given at least ten minutes.

*Mr. Chairman:* The time appointed for the Minister's reply was 7 O'clock and it is already past 7 p.m. Anyhow, five minutes' time is allowed to the hon. Member.

*Shri Devisingh Chauhan:* I think it would be very difficult to express within such a short time on many points raised during the debate.

*Mr. Chairman:* The hon. Member can summarise his points.

*Shri Devisingh Chauhan:* The Inam Bill has a long history behind it. The Ministry representative of this Assembly was constituted on 6th March, 1952. Only a day before that date *viz.*, on 5th March, 1952 the Inams Enfranchisement Act was enforced. As the representatives of the people were feeling that the said Act should be revised, another Bill, was brought before this House. The principles incorporated in the new Bill were the same as in the old Act. The Act of 1952 was Enfranchisement of Inams Bill; and the new Bill also was the Enfranchisement of Inams in the State. It was however felt that simple enfranchisement would not be sufficient but abolition should be undertaken and the rights of the tenants should be protected. Therefore this Bill has been brought before this House. I congratulate the Government for accepting these principles and the necessity for incorporating these principles therein. The aims and objects of the Bill have been set out in the Statement of Objects

and Reasons. I would just draw the attention of the House to those aims and objects.

The present Bill intends abolition of all inams excepting religious and service inams. Next, it provides for full assessment being charged for such abolished inams. Under the first Act, only 1/8th of the land assessment or jodi was envisaged to be charged; under the new Bill full assessment was charged; and under the present Bill also full assessment was sought to be levied on the Inamdars. The most important consideration for bringing this Bill is the retention by the Inamdar as well as the tenants of lands under their personal cultivation. The Act and the subsequent Bill which was withdrawn did not envisage to retain the possession of the tenants of lands which they were cultivating for so many years. The present Bill before the House accepts this principle. It should therefore be clear to the hon. Members that by accepting this Bill the House will provide to retain the possession or the occupancy rights of tenants in respect of Inam lands.

*Mr. Chairman:* There is not much time. I therefore request the hon. Member to cut short his speech.

*Shri Devisingh Chauhan:* I request the Chairman to give me at least 5 or 10 minutes.

*Mr. Chairman:* Only 5 minutes.

*Shri Devisingh Chauhan:* As there is no time and as I am pressed to curtail my speech, I shall only just refer to some of the points.

My first point is about the Statement of Objects and Reasons. What appears to me to be untenable is the following sentence appearing in the Statement of Objects and Reasons:

"Further the Act is likely to be challenged as being discretionary,"

This refers to the Act of 1952. That Act tried to levy only 1/8th of the land assessment on the Inamdars, and patta rights were given to them. At that time, Government might have taken counsel from the Legal Adviser. At the time of drafting the previous Bill, also, legal advice was obtained, and, I think, Government might have been fully satisfied that the existing Act of 1952, or the Bill which was withdrawn, in 1953—both of these pieces of legislations—were

fully valid, if full assessment was charged to the Inamdars and pattas were given to them. So, the Act of 1952 as also the Bill which was withdrawn were not discretionary. Under the circumstances, the sentence quoted by me above from the Statement of Objects and Reasons, I feel, is unnecessary.

One departure has been made in this Bill, *i.e.*, the Bill seeks to give some compensation to the Inamdars. The reason for giving compensation is that we are taking Inam lands from the Inamdars and making the pattas of these lands in the name of the tenants (*Interruptions from Several Opposition Members*).

شری ادھو راؤ پٹیل :— ان کے لئے ساڑھے چار فیملی ھولڈنگ چھوڑی جا رھی ھے۔

*Shri Devisingh Chauhan:* I am sorry, I cannot go into details, because the time at my disposal is very short. It cannot be said that the enactment which was enforced after the promulgation of the Constitution was on faulty grounds. The compensation proposed under this Bill is on quite different grounds. Therefore, the sentence quoted by me should not be there in the Statement of Objects and Reasons.

The object underlying this Bill, *viz.*, that the inamdars and the tenants on the inam lands should retain their lands, is quite laudable, and I congratulate the Government on this. But when we go through the provisions of the Bill, the same object has, I am afraid, been relegated to the back-ground. Because, when the question of giving patta rights to the inamdars is considered in section 4, in spite of the fact that Inamdars may have pattas of a large number of acreage in their name which they cannot resume under the existing Tenancy and Agricultural Lands Act, still an attempt is being made under section 4 to give some more land from the Inam lands to the Inamdars. I admit that by this provision, the actual possession of the inamdars is not disturbed. The possession will be with the tenants, but still, patta rights would be given to the Inamdars and the consequential effect upon the tenants would be the application of Section 44 of the Tenancy Act. By this procedure, the Inamdar gets the right of disturbing the possession of tenants. Therefore, I submit, that this provision of giving patta rights to the Inamdars in addition to the patta lands which he holds, indirectly goes against the objects which have been apparent in this legislation. I would request the Member in charge of this Bill to reconsider the issue.

Similarly, the scope of the word "Inamdar" has been greatly increased. The main object of reconsidering the existing Inam law was simply to protect the rights of the tenants. But here, an attempt has been made to widen the scope of the definition of the word "Inamdar". Formerly, the word "Inamdar" simply meant a person who holds Inam land. Under the revised definition, "Inamdar" means a person holding an inam or a sharer therein, either for his own benefit or in trust and includes the successor in interest of an Inamdar and, where an Inamdar is a minor or of unsound mind or an idiot, his lawful guardian and where an Inamdar is a Member of a joint Hindu family, such joint Hindu family. "Inamdar means a person holding an Inam"—this is the old part of the definition. The subsequent words have been added to them. So, the definition of the word "Inamdar" has been greatly widened, and when the question of allotting patta rights to the Inamdars would come, then, though the Inamdar may be one single person, yet, some 5, 10 or 15 sharers in the Inam lands may come forward and claim that they also are entitled to get $4\frac{1}{2}$ times the family holding of patta on their names.

*Mr. Chairman :* A person can be interpreted to mean only one person.

*Shri Devisingh Chauhan :* May be, Sir. By widening the definition of Inamdar, we are simply creating more scope for depriving the tenants of their patta rights and giving more advantage to the Inamdars. I would strongly plead that the original definition of "Inamdar" which had been accepted in the Atiyat Act, the Act of 1952 and also in the Bill which was withdrawn in 1953 should be retained, and that we should not make any attempt to widen the scope of the definition, which could only lead to the deprivation of the rights of the tenants.

I would like to invite the attention of the House to section 8 where non-protected tenants are given the patta rights. The protected tenant has been defined as one who has been declared protected under the sections of Tenancy and Agricultural Lands Act. But here, it has been provided that a tenant who has obtained possession of land after 10th June, 1950, would not be entitled to any patta right. So; I would invite the attention of hon. Member in charge to the repugnancy or conflict between the definitions of a protected tenant and a non protected tenant. This conflict should be removed.

*Mr. Chairman :* Difference between the Tenancy Act, and this Act :

*Shri Devisingh Chauhan :* In this very Act, itself, a protected has been defined as a person who is declared a protected tenant under the provisions of the Tenancy Act.

شری کے - وی - رنگا ریڈی :—کیا جواب کے لئےوقت بڑھایا جائیگا -

مسٹر چیرمن :— اگر ضرورت ہوتو بڑھایا جائیگا -

*Shri Devisingh Chauhan :* So, a protected tenant can become a protected tenant after retaining his possessions for one year, after 10th June, 1950. That is, if he retained his possession up to June 1951, he becomes a protected tenant. But under section 8, it has been provided that a person who obtains the possession of the Inam land after June, 1950 would not be entitled to patta rights. So, there is....

*Mr. Chairman :* This can be dealt with when the amendments to the relevant clauses are taken up.

*Shri Devisingh Chauhan :* Mr. Chairman, Sir. If your suggestion is fulfilled, then my argument will not have been in vain.

I want to say a word about compensation. Without going into the merits and the amount of compensation, I would just draw the attention of the hon. Member-in-charge of the Bill to the compensation which has been provided for kabiz-e-kadim, tenants. They give only land revenue to the Inamdars. The Inamdars, under these conditions, are entitled only to land assessment. But here, when patta rights are being given to the Inamdar, then, even he is entitled to compensation under section 12. This is not correct, because, under the old Act or the Bill withdrawn, simply full assessment was charged and no compensation was paid. This was quite valid and unassailable. It cannot be assailed on legal or constitutional grounds. Therefore, it is unnecessary to provide any compensation to the Inamdar when the patta rights of his land have been given to him.

I would now like to draw the attention of the House to one general aspect. The hon. Member from Osmanabad referred to section 31 of the Constitution as applicable to all the property under the Inam Bill. I would like to submit that

that is not so. The Constitution has been amended in 1951, and for dealing with Estates, section 31-A, has been particularly incorporated in the Constitution. Section 31-A, lays down that if an Estate has been taken possession of by the Government without providing any compensation, even, in those circumstances, the legislation cannot be quite assailed, provided it gets the assent of the President. Under the Inam Bill, if all the Inams were vested in the Government and no compensation were provided; and the assent of the President is obtained, then it would mean a very valid piece of legislation. It cannot be challenged. It does not attract any other provisions of the Constitution, making this piece of legislation invalid or void. But, in providing compensation under this Bill, it is the intention of the Government that a certain section of the agriculturists who were enjoing some income from agriculture should not be at a moment's notice disturbed; they should get some other occupation or source of income. So, compensation has been provided. That is the intention. The same object could have been attained if rehabilitation grants were given. It was not necessary to provide compensation. In a way, we are simply providing some means to certain sections of the community to adopt other professions. We don't want to disturb them immediately and leave them without any means of livelihood at this moment.

شری گروا ریڈی :— گدوال اور ونپرتی کے راجه صاحب کو بھی تو آپ دے رہے ھیں۔

*Shri Devisingh Chauhan:* Without going into individual cases which the hon. Member wants me to do, I will only discuss the general nature of the problem.

مسٹر چیر من :— اب ساڑھے سات بج چکے ھیں اسلئے آپکو وقت نہیں مل سکتا ورنه اسکو کل پر رکھنا پڑیگا ۔

*Shri Devisingh Chauhan:* So, the time at my disposal is over, and without taking more time of the House, I would request the hon. Member in charge of the Bill to bring in some amendments, so that this legislation will be of real benefit to the tenants.

The main object of reconsidering the Inams Abolition Bill is simply to protect the rights of the tenants. Whatever is necessary for the protection of the rights of the tenants on these inam lands should be done. Whether it is the definition of the 'Inamdar', whether it is the issue of compensation,

or whether it is the question of giving patta rights to the Inamdar and also the tenants, all these questions should be reconsidered, and I think with these small adjustments this legislation would be very healthy and very progressive.

Some Members of the House have referred to Bombay legislation. I can make myself bold enough to say that our Bill is far more progressive and advanced than the Bombay legislation. The Bombay legislation is simply an Enfranchisement Act. Ours deals with the abolition of Inams. The Bombay Act, does not take into consideration the rights of the tenants on these Inam lands; our purpose in bringing this Bill before this House is to protect the rights of the tenants on the Inam lands. Not only are we protecting their rights, but we are giving patta rights to them. We may charge some compensation, but it is immaterial because we are giving patta rights to the tenants.

I once again congratulate the Government for bringing before this House an advanced and progressive piece of legislation for the protection of the rights of Inam tenants.

*Shri A. Gurva Reddy:* Mr. Chairman, Sir, If the hon. Minister takes more than 30 minutes to reply he may be given time for that purpose tomorrow.

مسٹر چیرمن :— کیا آپ آدھے گھنٹے میں اپنی تقریر ختم کریں گے ۔

شری کے۔ وی۔ رنگا ریڈی :— مجھے تو ایک گھنٹہ دیا گیا تھا اسپیکر صاحب نے کہا تھا کہ ۷ بجے سے میں جواب دوں ۔ چونکہ ممبرس نے اسپیچس دینے پر اصرار کیا تھا اس لئے ٹائم بڑھ گیا۔ اگر ساڑھے آٹھ تک ٹائم دیا جائے تو اچھا ھے ورنہ میں آدہ گھنٹے میں ختم کرنے کی کوشش کروں گا ۔

مسٹر اسپیکر سر :— کونسے الفاظ کس دفعہ میں رکھنا چاھئے یا کونسی ترمیم کونسے دفعات میں ہونی چاھئے اس بحث کی یہ نوبت نہیں ھے ۔ عام طور پر یہاں تو صرف ھم کو قانون کے وضع شدہ دفعات کے منشاء پر ھی بحث کرنی چاھئے ۔ اس لئے میں ھر چیز کا علحدہ علحدہ جواب نہیں دوں گا بلکہ مجموعی طور پر جواب دینے پر اکتفا کروں گا۔

اس قانون پر صحیح رائے زنی کرنے کے لئے اس بات کی ضرورت ھے کہ ھم یہ صحیح طور پر سمجھیں کہ اراضی انعام در اصل کیا چیز ھے ۔ بعض مباحث سننے کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ اراضی انعام کے صحیح مفہوم پر غور ھی نہیں کیا گیا۔ اگر اراضی انعام کا مفہوم اچھی طرح سمجھ لیا جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ جتنے مباحث ہوے ھیں اون میں کے آدھے مباحث خود بہ خود ختم ھو جاتے ھیں۔ اس لئے

میں سب سے پہلے اراضی انعام کے اصل مفہوم کو واضح کرنا چاھتاھوں۔ جو اراضیات بہ تعلق عطیات ھوتے ھیں ان کو ھم نے انضام کے قوانین کے اغراض کے لئے دو حصوں میں تقسیم کیا ھے ۔ جہاں تک '' موضع،، کا تعلق ھے اوسے جاگیر کی تعریف میں داخل کیا ھے۔ خواہ وہ اگرھارھو اصلی یامکاسا یا اور کچھ ۔اور ایسی جاگیریں ابالیشن آف جاگیرس کے ساتھھی ختم ھو گئیں ۔ لیکن جہاں موضع نہیں صرف اراضی ھے تو اوس کو ھم انعام کی تعریف میں لے رھے ھیں ۔ اور اوسی کو ھم ختم کرنے کی کوشش کر رھے ھیں ۔ اراضی انعام میں مقطعہ خواہ وہ مشروطالخدمت ھو یا غیر مشروطالخدمت ھو ۔ بالمقطہ ھو یا بلا مقطعہ وغیرہ یہ جملہ اراضیات عطیہ اراضی انعام کی تعریف میں داخل ھیں ۔ جاگیرات میں معطیلہ کو صرف محاصل سے استفادہ کرنے کا حق دیا گیا ھے۔ اون کے اسناد میں یہ چیز لکھ دی جاتی ھے۔ اور پٹیل پٹواریوں ۔ دیشمکھوں اور عام رعایا کویہ بتایا جاتا ھے کہ فلاں جاگیر فلاں کو دی گئی ھےآئندہ وہ اس کےمحاصل سے استفادہ کریگااراضی مین کوئی حقیت اوس کی نہیں رھے گی ۔ اس لئے ابالیشن آف جاگیرس کے پہلے اور اوس کے بعد بھی یہ احکام دئے گئے تھے کہ کوئی جاگیردار اپنی جاگیرمیں کسی اراضی کا اپنے نام پٹہ نہیں کرسکتا ۔ اس میں استثنا یہ رکھا گیا تھا کہ وہ ذاتی کاشت کی حد تک پٹہ کر سکتا ھے۔ برخلاف اس کے اراضی انعام کی صورت مختلف ھے۔ انعام میں محاصل سے استفادہ کرنے کا حق دیا گیا ھے اور قبضہ کے حقوق سے بھی استفادہ کرنے کا حق دیا گیا ھے۔ آپ یہ کہہ رھےھیں کہ چوں کہ انعام دار کو قبضہ منتقل کرنے کا حق دیا گیا ھے اس لئے اوس کو معاوضہ نہیں دینا چاھئے ۔ آپ یہ سمجھ رھے ھیں کہ اوس کو صرف محاصل سے استفادہ کرنے کا حق دیا گیا ھے ۔ اس تصور کی بنا پر اس قانون پرغور کیا جا رھا ھے جو ایک بنیادی غلطی ھے ۔ انعامدار کو جیسا کہ میں نے کہابلا ادائی محاصل سرکاراراضی استفادہ کرنے کا حق حاصل ھے۔ خواہ زمین خود کاشت کرے یا قول پر دے ۔ بجز اس کے کہ اوس کے انعام میں کوئی حصہ مقرر کیا گیا ھو ۔ اس سے ظاھر ھے کہ محاصل سے استفادہ کرنے کے علاوہ اراضی دوسرے کو دینے یا اپنے استفادہ کیلئے رکھنے کا حق بھی حاصل ھے ۔ بعض مباحث سے معلوم ھو رھا ھے کہ بعض لوگ یہ تصور کر رھے تھے کہ حق انتقال انعامدار کو نہیں اس میں شک نہیں زمانہ سابق میں جو فرامین جاری ھوے تھے اوس کے تحت بیع یا رھن کرنے کا اختیار نہیں تھا ۔ اوس وقت یہ طے کیا گیا تھا کہ انعامدار اپنے حقوق کو منتقل نہ کرے۔ لیکن ۱۸ فصلی میں ایک حکم کے ذریعہ اس کی وضاحت کی گئی ۔ میں وہ حکم ابھی آپ کو پڑھ کر سناؤں‌نگا ۔ اس کے ذریعہ حکم دیا گیا ھے کہ انتقال معاش پر جو امتناع عائد کیا گیا ھےاوس کا منشا یہ نہیں کہ کوئی شخص اس اراضی کا حق مقابضت دوسرے کو نہ دے ۔ اس اراضی پر وہ دوسرے کو پٹہ دار بنا سکتا ھے۔ اور بہ تقرر پن اور نزول پر دے سکتا ھے ۔ جو مانعت منتقلی کی ھے وہ حق انعام سے ھے ۔ حق قبضہ یا حق پٹہ کی منتقلی سے یہ احکام متعلق نہیں ھیں۔ یہ آج کا حکم نہیں ھے بلکہ ۸۰ف کا ھے اگرھم اس کو مان لیں تو یہ تسلیم کرنا پڑیگا کہ انعامدار کے دو حقوق میں سے ایک حق کی منتقلی پر امتناع

عائد ہے۔ لیکن دوسرے حقوق یعنے حقوق قبضہ یا انتقال پر امتناع نہیں ہے ۔ اگر یہ تسلیم کرلیا جائے تو تمام مباحث خرد بخرد ختم ہوجاتے ہیں ۔ وہ حکم میں پڑھ کرسناتا ہوں ۔

”........ انعامداران کو جن کی اراضی بہ حکم بحالی دوام تصفیہ پاچکی ہے ضرور یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنی اراضی بہ تقرر پن کاشت پر دیں تعمیر امکنہ کے لئے پٹہ پر دیں یا خود اوس میں کاشت کریں یا مکان بنائیں ممانعت نہیں ہے ۔ بیع، رہن ، ہبہ عطیہ شاہی کو اس صورت سے بالکل تعلق نہیں ہے ۔ بہ تعین پن پٹہ پر دینا داخل انتقال ملکیت نہیں ہے “.........

یہ صراحت سنہ ۱۸ ف میں ہوئی ہے اور اس سے صاف ظاہر ہوگا کہ انعامدار آراضی پٹہ پر دے سکتا ہے ۔ ایسا حق پٹہ قانون مالگزاری کے تحت قابل توریث ہے ۔ اگر کوئی رائے شخص مر جائے تو اوس کے ورثاء کو اوس کا حق پہنچتا ہے اور وہ اوسکو رھن یا بیع کرسکتے ہیں ۔

شری بی ۔ ڈی ۔ دیشمکھ (بھوکردن ۔ عام) :— میرا خیال یہ ہے کہ پٹہ بہ معنی قول استعمال ہوا ہے نہ کہ بہ معنی حقوق ۔

شری کے ۔ وینکٹ رنگا ریڈی :— مال کے قانون میں ایسا نہیں ہے البتہ دیوانی قانون میں پٹہ اور قول مترادف الفاظ ہیں ۔ قانون مال میں پٹہ اور چیز ہے اور قول اور چیز ۔ قول مدتی بھی ہوا کرتا ہے لیکن پٹہ مدتی نہیں ہوتا ۔

شری کے ۔ اننت ریڈی :— کیا یہ بتایا جا سکتا ہے کہ ایسی کتنی اراضیات ہیں جو اسطرح پٹہ کی ہیں ؟

شری کٹھ رام ریڈی (نلگنڈہ ۔ عام ) :— صرف راست مالگزاری ادا کرنے کا حق ہے اور کوئی حق نہیں ہے ۔

شری کے ۔ وینکٹ رنگا ریڈی ۔ آپ اس کے متعلق سوال پوچھیں تو میں مواد منگوا کر کوئسچن اور ( Question Hour ) میں اس کا جواب دونگا ۔ اس وقت میں آپ کو مواد فراہم نہیں کرسکتا ۔ یہاں تو صرف میں آپ کو قانون بتا رہا ہوں اس کو مان لینا چاہئے ۔ اگر یہ غلط ہے یا یہ قانون منسوخ ہوگیا ہے تو آپ اوسکی تردید کیجئے ۔ اب یہ کہ اس قانون پر عمل نہیں ہورہا ہے تو یہ اور بات ہے۔ میں نے خود آج سے (۴۰) سال قبل بذریعہ رجسٹری انعامدار سے پٹہ حاصل کیا ہوں وہ زمین اس وقت میرے قبضہ میں موجود ہے ۔ میں نے اوس میں باغ لگایا ہے ۔ میں آپ کو اوسکی رجسٹری بھی بتا سکتا ہوں ۔

شری ادھو راؤ پٹیل :— آپ نے جو اراضی حاصل کی کیا اوس کا اسسمنٹ بھی ہوا ہے؟

شری کے ۔ وینکٹ رنگا ریڈی ۔ غرض میں یہ کہونگا کہ حق پٹہ علحدہ ہے اور حق انعام

علحدہ ھے۔ اگر اس کو مان لیں تو پھر میرے لئے باقی چیزوں کا جواب دینا آسان ہوجائیگا ۔ میں اس کے بعد یکے بعد دیگرے اعتراضات کا جواب دونگا ۔ سب سے پہلے یہ اعتراض کیا گیا ھے کہ اس قانون کو فوراً نافذ کرنا چاھئے اور کوئی تاریخ نفاذ مقرر کرنے کا اختیار گورنمنٹ کو نہیں دینا چاھئے ۔ میں آپ سے یہ کہونگا کہ آپ تو اس کو فوراً نافذ کرانا چاھتے ھیں اور میں یہ چاھتا ھوں کہ فوراً سے بھی پہلے یہ قانون نافذ ھو جائے ۔ لیکن بات یہ ھے کہ ھمکو محض الفاظ پر غور نہیں کرنا چاھئے بلکہ دیکھنا یہ ھے کہ آیا فوراً نافذ کرنے پر عمل کرنا ممکن ھو سکتا ھے یا نہیں ۔ اس بل کے دفعات کے لحاظ سے قواعد بھی بنانا پڑیگا ۔ اس میں بہت سے امور کی تحقیقات کرنی پڑیگی ۔ یہ چیزیں کرنے کے بعد ھی قانون قابل عمل ھوگا ۔ اس کے بغیر نہیں یعنی قابض کو پٹہ دینے کا حکم دیا گیا ھے لیکن پٹہ کی تحقیقات ھونا اور طریقہ تحقیقات کا معین کرنا وغیرہ یہ چیزیں باقی ھیں ۔ ان چیزوں کے متعلق قواعد بننے کے بعد ھی اوس پر عمل ھوگا ۔ فوراً نافذ کرنے کے الفاظ اسواسطے نہیں لکھے گئے ۔ اس لئے آپ کا اصرار کہ فوراً نافذ ھو کوئی اصولی چیز نہیں ھو گی ۔ فوراً نافذ کرنے کے احکام اوسی وقت دے سکتے ھیں جب ان تمام باتوں کی تصفیہ کی ضرورت نہیں ۔ اس میں مجھے اعتراض نہ ھوگا لیکن یہ سمجھا جائیگا کہ ھم نے سوچ سمجھکر قانون نہیں بنایا ۔ عمل کب ھو سکتا ھے اس کا خیال نہیں رکھا ۔ یونہی تاریخ نفاذ مقرر کردیگئی ۔

معاوضہ کے متعلق بہت کچھ رائے زنی کی گئی ھے ۔ کوئی صاحب کہتے ھیں کہ معاوضہ نہ دینا چاھئے اور کوئی صاحب کہتے ھیں کہ معاوضہ دینا چاھئے ۔ یہ کہا جارھا ھے کہ مالگزاری کی بناء پر دینا چاھئے اور یہ بھی کہا جارھا ھے کہ منافعہ کی بناء پر دینا چاھئے ۔ زیادہ دینا چاھئے ۔ کم دینا چاھئے کیونکہ یہ عطا ھے اور بادشاہ وقت کو جب چاھے اسے واپس لینے کا اختیار تھا اس لئے اس کو معاوضہ دینے کی ضرورت نہیں وغیرہ وغیرہ ۔ اگر دستور کے لحاظ سے ھم معاوضہ دینے سے بچ سکتے ھیں تو میں آپ صاحبین میں پہلا شخص ھونگا کہ بغیر معاوضہ دئے انعامات برخاست کروں ۔ آپ صاحبین کو یاد ھوگا کہ مناصب وغیرہ کی بر خاستگی کے قانون کے وقت بھی یہ مسائل آئے تھے لیکن اسوقت اس پر لحاظ نہیں کیا گیا ۔ وہ مسئلہ بالاخر ھائیکوٹ میں گیا ۔ وھاں اوس مسئلہ پر بحث ھوئی اور وہ زیر تجویز ھے ۔ مجھے اندیشہ ھے کہ وہ دستور کے خلاف ھونے کی وجہ سے ختم ھو جائے ۔ اس لئے ھمیں قانون سوچ سمجھکر دستور کو پیش نظر رکھتے ھوئے بنانا چاھئے تاکہ کورٹ آف لا میں چیالینج کیا جائے تو چیالینج نہ ھوسکے ورنہ میں سمجھتا ھوں کہ یہ اتنی معمولی غلطی نہ ھوگی جسکو نظر انداز کیا جا سکے اس لئے تفصیلی جوابات دینے کے بجائے میں یہ سب اعتراضات کا جواب سمجھونگا ۔ اگر دستور اجازت دے تو ھم معاوضہ نہ دینگے لیکن میں سمجھتا ھوں کہ دستور کہتا ھے کہ منقولہ اور غیر منقولہ جائداد ھی کا سوال نہیں ھے . . . . . .

**شری کے ۔ ایل ۔ نرسمہاراؤ** :— پریسیڈنٹ کی رضامندی حاصل ھو جائے تو معاوضہ

دینا نہیں پڑتا جیسا کہ دیوی سنگھ صاحب چوھان کہہ رہے تھے - اس بارے میں آپ کی رائے کیا ھے -

مسٹر چیر من :- حکومت جیسی ضرورت سمجھتی ھے ویسا جواب دیر ہے ھیں -

شری کے - وی - رنگا ریڈی :- میں اسکو تسلیم نہیں کرتا - دستور کے لحاظ سے معاوضہ دینا ضروری ھے - بعض صورتوں میں پریسیڈنٹ کی اجازت سے عذر رفع ھو جاتا ھے لیکن ھر صورت میں نہیں ھوتا - جیسا کہ میں کہہ رہا تھا جائداد کے معاوضہ ھی کا سوال نہیں ھے - اب جبکہ دستور اجازت نہیں دیتا ھے تو ھمیں یہ دیکھنا ھوگا کہ ھم کس قسم کا معاوضہ دینگے - ھمیں دو قسم کا معاوضہ دینا ھوگا یعنی ایک تو اراضی سے استفادہ کا جو حق تھا اسکا معاوضہ دینا ھوگا اور دوسرا خود کاشت نہ کرتے ھوئے زر مالگزاری سے زیادہ معاوضہ لینے کا جو حق تھا اسکا بھی معاوضہ دینا ھوگا - معاوضہ مشخص کرتے وقت ھماری نظر ان دونوں پہلوؤں پر ھونی چاھئے - ھم جب انعامدار کا حق انعام ختم کررہے ھیں تو ھم اسکے قبضہ کو نہیں دیکھینگے بلکہ اسکے استفادہ آمدنی کے حق کو دیکھینگے خواہ وہ ذات سے کاشت کررھا ھو یا نہ کر رھا ھو کیونکہ سرکار کو مالگزاری دئے بغیر اسکو استفادہ آمدنی کا حق ھے - اگر اسکو وہ پٹہ پر دیتا ھے تو وہ پٹہ دار قابض کے مانل ھوجائیگا اسلئے انعامدار کو بلا لحاظ قبضہ کے اسکا جسقدر انعام کا رقبہ ھے اسکا معاوضہ تاحد حق انعام دینا پڑیگا -

ھم نے اراضی انعام کے قابضین کو معاوضہ کے اغراض کیلئے کو چار اقسام میں تقسیم کیا ھے - قابض قدیم - محفوظ قولدار - غیر محفوظ قولدار اور مستقل قولدار - قابض قدیم کے متعلق بہت سے صاحبین نے اعتراض کیا ھے - اسکی نسبت ترمیمات پیش ھونگی تو ترمیمات کی نوبت پر میں جو مناسب ترمیم سمجھونگا اسے قبول کرونگا -

شری پنڈم واسدیو ( گجویل ):- آپکی رائے میں دو طرح کے معاوضے دینا طے ھے - دستور ھند کی رائے میں کیا ھے؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی :- آرٹیکل ۳۱ ملاحظہ فرمائیں - اسکے الفاظ کے لحاظ سے جائداد منقولہ یا غیرمنقولہ یا اوسکا کوئی حق بھی لینا چاھتے ھیں تو اسکا بھی معاوضہ دینا ھوگا - اگر بلا ادائی معاوضہ اراضی کی آمدنی سے استفادہ حاصل کرنے کا حق ھے تو وہ حق جائداد غیر منقولہ ھے اور وہ بھی جائداد میں شامل ھوگا - یہ میری رائے ھی نہیں بلکہ پریوی کونسل کے فیصلوں اور سپریم کورٹ کی رولنگس( Rulings ) کے لحاظ سے بھی معاوضہ دینا پڑیگا -

میں نے جو چار قسم کے قابض بتلائے ھیں ان میں ایک قدیم قابض ھے - اس سے بغیر کسی پریمیم کے لینے کے اوسکے نام پٹہ کرنے کے احکام ھم نے رکھے ھیں - البتہ باقی تین سے اگر انہیں پٹہ دیا جائیگا تو معاوضہ لینے کا حکم دیا گیا ھے - اسمیں سے انعامدار کو ۵۰ فیصد معاوضہ دلایا جائیگا محفوظ قولدار یا عارضی قولدار ھونے کی وجہ سے زیادہ معاوضہ انعامدار کو مل سکتا ھے - اصول یہ ھے کہ جہاں اراضی پر قابض کو زیادہ

حق تھا اوس سے وہاں کم معاوضہ اور جہاں زیادہ حق نہ تھا اوس سے کم معاوضہ لیا جائے تسلیم کیا گیا ۔ ٹیننسی ایکٹ کے لحاظ سے جو حقوق قولداروں کو آئندہ ملنے والے تھے انکو فوری دلانے کے لئے ہم نے یہ قاعدہ وضع کیا ھے ۔ اس سے ایک طرف تو آئندہ مقدمہ بازی اور عہدہ داروں کے پاس پیروی کرنے کی ضرورت نہیں رہتی اور دوسری طرف انعامداروں کے زیادہ استفادہ کی صورت میں زیادہ ۔ کم استفادہ کرنے کی صورت میں کم اور جہاں استفادہ نہیں ہوتا وہاں بہت ھی کم معاوضہ مقرر کرنے سے انعامدار اور قولداروں میں مساوات قائم ہو گی ۔ اسطرح جو معاوضہ مشخص ہوگا وہ صحیح اصول پر مبنی قرار پاتا ھے ۔ اگر ہم ایسا معاوضہ مقرر نہیں کرینگے تو آئندہ چلکر عدالتوں میں یہ قانون باقی نہیں رہ سکے گا اور منسوخ ہو جائیگا ۔

اب اس میں مالگزاری کے لحاظ سے معاوضہ دینا چاھئے یا منافعہ کے لحاظ سے معاوضہ دینا چاھئے میں اسکا جواب دینے کی ضرورت نہیں سمجھتا ۔ کل جب ترمیمات پیش ہونگی اس وقت غور کیا جائیگا ۔ اگر مالگزاری کی بیسس پر معاوضہ دینا قرار دیا جائے اور وہ زیادہ بہتر معلوم ہوتو میں اسکو قبول کرونگا ۔ لیکن آپکو یہ بتلانا پڑیگا کہ کونسی صورت قولدار کے لئے بہتر ہوسکتی ھے ۔ اگر آپ یہ بتلائیں تو میں اسکو بلا پس و پیش تسلیم کرونگا ۔

شری عبد الرحمن :— اس نوبت پر آپ اپنی رائے بتلائیے ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :— جب آپ ترمیمات پیش کرینگے تو میں اپنی رائے بتلاؤنگا ۔ اپنی رائے سے تو میں نے قانون مرتب کیا ھے ۔ اگر آپ کے مباحث کے بعد مجھے اپنی رائے میں ترمیم کی ضرورت محسوس ہوتو میں ضرور اسکو تسلیم کرونگا ۔

بعض صاحبین نے فرمایا کہ جب انعامداروں کو معاوضہ دینے ھی کا سوال ھے تو کم از کم یہ ہونا چاھئے کہ بڑے انعامداروں کو کم معاوضہ اور چھوٹے انعامداروں کو زیادہ معاوضہ دیا جائے ۔ اسکو بھی میں دستور پر چھوڑتا ہوں ۔ اگر یہ جائز ہوتو میں اسکو تسلیم کرونگا لیکن میری رائے ھے کہ ایک ایکر والے کو ۵۰ روپیے معاوضہ دیتے ہیں تو ایک سو ایکر والے کو پانچ ہزار دینا ضروری ہوگا ۔ کیونکہ معاوضہ جائداد کا ہوتا ھے مالک جائداد کا نہیں ہوتا ۔ یہ بڑے پیٹ والے ھیں یا بڑے دولتمند ھیں یا جھونپڑی میں رہتے ھیں یہ نہیں دیکھا جائیگا بلکہ جائداد دیکھی جائیگی ۔ یہ میری ناقص رائے ھے ۔ اگر آپ اپنی قابلیت کے لحاظ سے یہ بتلائینگے کہ بڑی جائداد والوں کو کم معاوضہ دینا چاھئے اور غریب آدمی کی جائداد کے لئے زیادہ دینا چاھیے تو یہ اور بات ھے ۔ . . .

شری گوپال راؤ (پاکھال ) :— آپکے کہنے کے مطابق جاگیر ابالیشن کے وقت کیا یہی نہیں ہوا ۔ بڑے جاگیرداروں کو کم معاوضہ ملا ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :— غلط فہمی ہو رہی ھے ۔ بڑے جاگیرداروں میں اور چھوٹے جاگیرداروں میں معاوضہ دینے کے لئے ہم نے کوئی تفریق نہیں کی ۔ البتہ

بائنگھوں کو ہم نے کم معاوضہ دیا ہے - اور یہ اس وجہ سے کیا گیا کہ انکے ذمے کچھ سرکاری خدمات کرنا یعنی فوج وغیرہ رکھنا ضروری تھا - سرکار کی خدمت کے عوض ۲۰ فیصد مزید وضعات کیا گیا - جملہ جاگیرداروں سے ۶۰ فصد وضع کرنے کے بعد ۴۰ فیصد دینے کے لئے ہم نے رکھا ہے - البتہ انکی ادائی کی مدتوں میں فرق ہے - یہ کم و بیش بنیاد تھی - یہ نہیں ہے کہ بڑی جائداد کے مالک اور چھوٹی جائداد کے مالک میں متیاز کیا گیا ہے - البتہ انکی اقساط میں فرق ہے - کسی کے قساط ۱۰ سال میں کسی کے ۱۵ سال میں اور کسی کے ۲۰ سال میں دیرھے ہیں - حالات کے لحاظ سے جتنی مدت میں اپنے پیر پر کھڑے ہو کر زندگی بسر کرنے کے قابل ہوسکتے ہیں اس کا لحاظ کیا گیا ہے -

شری ادھو راؤ پٹیل :— اگر اور وقت کی ضرورت ہے تو ہم کل تازہ دم آکر منسٹر صاحب کی تقریر سننا چاہتے ہیں -

شری گوپال راؤ :— کل تک ملتوی کرنا مناسب ہوگا کیونکہ اگر پہلی تقریر میں شبہات ختم ہوجائیں تو پھر امنڈمنٹس پیش نہ ہوں گے -

شری گروا ریڈی :— کم سے کم اندازہ تو ہو کہ کتنا منسٹر صاحب وقت اور لیں گے -

شری کے - وی رنگا ریڈی :— میں یہ مناسب سمجھتا ہوں کہ کل رکھنے کے بجائے آج ہی اور ۱۵ - ۲۰ منٹ بیٹھکر اس کو ختم کردیا جائے -

The House then adjourned till Half-Past Two of the Clock on Thursday the 26th August 1954.

---